جسکو حق فرمائے افلا ینظرون
دیکھیے وہ قدرت حق ہو شور و جنون

امرد خوش شکل ہین صنع خدا
دیکھ حضرت ہو گئے خود مبتلا

طفل یک روزہ جو صاحب مہد ہے
رب اپنے سے حدیث العہد ہے

دیکھ کر اسکو کہے مفتون ہون
پیر نابالغ یہ کیون مجنون ہون

خوب آیا یاد قول مثنوی
للحکیم المولوی المعنوی

عشق نبود اینکہ در مردم بود
این فساد از خوردن گندم بود

عشقہائے کز پئے رنگے بود
عشق نبود آخرش ننگے بود

لاشئی بر لاشئی عاشق شدہ است
ہیچ نے مر ہیچ نے را رہ زدہ است

الغرض یہہ حال کیا کیجے بیان
ہے یہ سب علت مشائخ پر عیان

محفل ہولی مین بھی جاتے ہین پیر
لعنت حق پیر پر برسے عبیر

جو ہونی تھی سو ہولی حال مین
فرق کیا ہے شیخ اور شیو لال مین

ہم ہولی ہولی بیٹھکر مثل جہنت
ہو توجہ دل مین پھر آوے بسنت

جب بسنتی عرس کے آئے بہار
شیخ بوڑھا پا گیا صبر و قرار

سر پہ گاگر ناچنے اندر چلے
شیخ صاحب چھوڑ گھر باہر چلے

جو شریعت کے کہو کچھ ہوا اسیر
تو کہین ایمان سے ہم ہین فقیر

جہانہ دنیادار کے گھر دھوم ہو
شادی حضرت مین وہ معلوم ہو

پوچھہ نہ سوچین لا یحب المسرفین
جسمین خوش بی بی ہو وہ ہووے یقین

ہان مگر قدرت نہو جسکام کے
عصمت بی بی بود بے چادری

خاندان عالمین جو ہوتے ہین پیر
اور بڑی گدی پہ بن بیٹھے فقیر

چھوڑ گدی وہ نہین جاتے کہین
ظہر تخلل مین رہتے ہین وہین

کوچہ و بازار مین جاتے رسول
دعوت غربا کی کرتے تھے قبول

فی الحدیث یجیب دعوة المملوک رواہ ابن ماجۃ والبیہقی فی شعب الایمان عن انس

بلکہ تھی کفار کی اسپہ طعن
یمشی فی الاسواق ہے قرآن مین جان

قال تعالی وقالوا ما لهذا الرسول یاکل الطعام ویمشی فی الاسواق

| | |
|---|---|
| حق نے فرمایا کہ تھے مرسل تمام | جاتے تھے بازار اور کھاتے طعام |

ف۱ آیۃ وما ارسلنا قبلک من المرسلین الا انہم لیاکلون الطعام ویمشون فی

| | |
|---|---|
| اس زمانے کی فقیری ہے عجب | حبس دائم حبس سے ہوتی ہے نصیب |
| پیر جی بنکر جہاں بیٹھے غرض | تھک گئے سب کام سے دائم مرض |
| کیسے ہی پیش آوے پیر حاجت ضرور | خود نجاوین کام کو ہرگز حضور |
| جو کہ حضرت کے ہوئے اگر مرید | وہ ہوئے گویا غلام زرخرید |
| انکے سر پر ساری آفت پڑ گئے | پیر کے پیچھے فقط گدے رہے |
| جو کہیں تنہا چلیں کیا ذکر ہے | ساری شیخی کا اسیمیں حصر ہے |
| صحبت غربا سے رکھتے عار ہیں | انکی دین تعظیم جو زردار ہیں |
| بیوہ و مسکین کے ہمراہ ہو سول | جانتے اور انکا کام تا ہووے حصول |

عن انس قال کانت امۃ من اماء اہل المدینۃ تاخذ بید رسول اللہ ؐ فتنطلق بہ حیث شاءت رواہ البخاری وعنہ ف۲ ان امرأۃ کانت فی عقلہا شیء فقالت یا رسول اللہ ان لی الیک حاجۃ فقال یا ام فلان انظری ای السکک شئت حتی اقضی لک حاجتک فخلا معہا فی بعض الطرق حتی فرغت من حاجتہا رواہ مسلم ؕ ف۳ ایضاً لا یانف ان یمشی مع الارملۃ و المسکین فیقضی لہ الحاجۃ رواہ النسائی والدارمی عن عبد اللہ ابن ابی اوفیٰ

| | |
|---|---|
| تھے امیر المومنین جو مرتضیٰ | آپ لاتے تھے نمک بازار جا |
| اور کہا کامل کا کیا نقص و کمال | جس سے منجر نفع ہو سو ہی عیال |
| بوہریرہ اور حذیفہ دوش پر | ہیزم اور آٹے کو لاتے لاد کر |

عن ف۴ عائشۃ رض قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یخصف نعلہ ویخیط ثوبہ ویعمل فی بیتہ کما یعمل احدکم فی بیتہ وقالت کان بشراً من البشر یفلی ثوبہ ویحلب شاتہ ویخدم نفسہ رواہ الترمذی ترجمہ

| | |
|---|---|
| سرور کونین خیر المرسلین | احمد مرسل شفیع المذنبین |
| کپڑے پر پیوند لیتے خود لگا | کفش اپنی کانٹھ لیتے |

ف۱ ف۲ ف۳ ف۴

آپ خود دستِ مبارک سے سیتے | بکریوں کا اپنے دوہتے دودھ تھے
میل سے کپڑے کو اپنے آپ پاک | تھے نبی کرتے کہون روحی فداک

عَنِ الْاَسْوَدِ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ رض مَاكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصْنَعُ فِيْ بَيْتِهٖ قَالَتْ كَانَ يَكُوْنُ فِيْ مِهْنَةِ اَهْلِهٖ تَعْنِيْ خِدْمَةَ اَهْلِهٖ فَاِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ خَرَجَ اِلَى الصَّلٰوةِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

اسقدر خوئے کرم حضرت مین تھی | آپ کرتے خدمت اپنی اہل کے
ساتھ مزدورون کے کرتے کام کو | تھا نہین ہرگز تکلف نام کو
ذبح حضرت کے لیے بز ایک بار | کے صحابہ نے ہوا تقسیم کار
ذبح ذمّہ ایک نے اپنے لیا | دوسرے نے صاف کرنا کہدیا
ایک پکانے پر ہوا موجود کار | اسطرح سب کام نے پایا قرار
آپ حضرت گوشۂ جنگل مین جا | لکڑی اوسکے واسطے لائے اوٹھا
دیکھکر اصحاب حیران ہو رہے | ہم تو لاتے آپ حضرت کیون گئے
حق نے فرمایا نہین آتا پسند | بیٹھنا ممتاز ہو سب مین بلند
کام ایک تمنے قسمت کر لیا | اپنا حصّہ مینے لکڑی لادیا
تھے انس حضرت کے خادم تمام | یون روایت کرتے ہین وہ باکلام
یعنے کرتے ہین بیان حضرت انس رض | خادم حضرت رہا مین سال دس
یہ نہ حضرت نے کبھی مجھسے کہا | کام وہ کرنا نہ تھا کیونکر کیا
کام یا کرنا تھا کیون چھوڑا اسے | یہ نہین ہرگز مناسب ہے تجھے
جسقدر میرے کیے حضرت نے کام | میری خدمت پر ہوئے غالب تمام
تھے امیر المومنین رض حضرت عمر | خشت زن اپنے خلافت مین مگر
شغل بزّازے کا تھا صدیق کو | اونپہ طاعن جو کہ ہو زندیق ہو
حضرت ایوب زکریا کو لکھا | شغل خیاطی و نجارے کا تھا

عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رض اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَانَ زَكَرِيَّا نَجَّارًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ

جو کہ مردان خدا آگاہ ہین
جاہ دنیا کو سمجھتے چاہ ہین

جب محبت چاہیے اللہ ہو
بے تکلف اسطرح باللہ ہو

ظاہر و باطن شریعت ہو تمام
کچھہ مخالف شرع سے رکھے نہ کام

نے کہ ہو صورت مشایخ نام کو
دانہ تسبیح ہووے دام کو

جن کی ہے محراب خود مسجود دم
پیر جی کا ہے وہی بیت الحرم

کسبیان نیچتے ہین سب جنکے قدم
پیر کے پگڑین قدم وہ دمبدم

رقص اور چوکی ہین ہو جو کچھہ حصول
پیر کے چوکی بٹھا خدمت قبول

باپ سی اپنے زیادہ جانتین
سالمین جو ہو سکے سو مانتین

انکو ہے یا تخم کے گنا ہو نکا خیال
پاک حضرت از حیا ہین باکمال

دیتے تعویذ و دعا ان کو یاد
لے مرادین تیری ہو پوری مراد

عرض وہ کرتے ہین یون یا پیر اب
آپکا حضرت یہہ سب کچھہ ہی سبب

اب کی ہولی اور ہسی ہوگی جو
نذر دونگی پیر کے قربان ہو

اس زمانے کے یہہ بابا پیر ہین
قلتبانون کے جو دادا پیر ہین

فخر سے کوئی بیان کرتا پلید
ہیں بڑے صاحبکے بی بی بھی مرید

یہہ تصرف آپکا ہے چشم دید
پیر کے حقمین وہ ہے بلہن مزید

حیف کیا اس حال کو کیجے بیان
شرم و غصہ دونو آتے ہین یہان

راست ہی یہہ سب سخن کو ہیچ دُر
تا حق ونکے حقمین ہے الحق مُر

کٹ قلم سے یہہ قلم ہو حیف ہے
قاطع برہان تحت السیف ہے

یہہ تو شیطان جیسے ہین ویسے مگر
ہی عجب جو معتقد انکے ہین خر

کیا سمجھکے انکے ہوتے ہین مرید
جو کہ ظاہر ہو خبیث ایسا پلید

امر یہہ جاہل بھی جانین ہین حرام
کسطرح پہر آن پہنستے ہین تمام

جانتے ہین یہہ بھی دلمین خود قصور
یعنی من آثم کہ من دانم ضرور

جانکر گو کہا دیتے یہہ حیرت جو تھی
مولوی کے قول نے تسکین دی

این نجاست پیش تو رسوا شود
پیش خوکان مشک

جو کرے راہ خدا مال حرام / اجر کے امید رکھے پہر تمام
لے فقیر اور جانگر دیوے دعا / کفر مین دونون ہوئے یہان مبتلا
واسطے طاعت کے لقمہ ہو حلال / کفر و حرمت سے نہ حاصل جز وبال
شک نہین اسمین یہہ ہے قول نبی / سخت مطلق ہے یہہ سب مہر البغی
حیف جو ایسا غرض ہو کہنہ گرگ / اسکو احمق جانتے پہر بہی بزرگ
قلب نی دیکہتے اسکا عمل / پہر بزرگی مین نہین آتا خلل
نان و حلوا مین بہی کیا تاثیر ہے / کیسے ہی کہاوے مگر وہ پیر ہے
نان و حلوا کا جو آیا یہان نام / یاد آیا نان و حلوا کا کلام
دین فروشے از پے نان حرام / مکر و حیلہ بہر تسخیر عوام
خوردن مال شہان از زرق و شید / گاہ خبث عمرو گاہے خبث زید
این عدالت با وجود این صفات / ہست دایم بر قرار و بر ثبات
[illegible] داخل نگردد لا و لیس / این عدالت ہست کوہ بو قبیس
مے نباید اختلال از ہیچ چیز / چون وضوئے محکم بی بی تمیز
نیست تقوے جز درین یک گوشہ / نان و حلوائے بہل در گوشہ
الغرض جو ان مین متشیخ ہین لوگ / انمین اک تلبیس کا ہے اور روگ
ذکر کرتے ہین بزرگون کا کلام / تاکہ ہو وین معتقد انکے عوام
ہین بزرگون کے خلاف افعال مین / کرتے ہین طامات پر اقوال مین
نام لیتے جو انکا گذرے باکمال / ہے بقول مولوی انکا وہ حال
کار پاکان روشنی و گرمیست / کار دونان حیلہ و بے شرمیست
اے مخنث نے تو مردی نے تو زن / ہمچو شیطان راہ مردان رامزن
ما برون را ننگریم و قال را / ما درون را بنگریم و حال را
جو نہو قول و عمل مین اتفاق / اسکو پیغمبر نے فرمایا نفاق

جب ابوجہل ہی یہہ چہوٹ جا[ے] | نیک و بد مین فرق کیا باقی رہا
ظالم پہ جو نہ مارے خدا | ظلم پر مظلوم کے حقمین ہوا
داد اپنے کو نہ پہنچا وہ غریب | اسکے حقمین یہہ قیامت ہے عجیب
گرچہ بیشک ہے وہ رب العالمین | لیک بندے سب برابر ہی نہین
ہے مسلمانون پہ رحم اسکا یقین | رحمت حق ہے برائے محسنین

فِي سُوْرَةِ الْاَعْرَافِ اِنَّ رَحْمَةَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ

ہے کسلیے حقمین جو یکسان کرے | فرق دنیا مین بہلا پہر کیون پڑے
ایک کو ملتا دوشالہ ہے لباس | ہے بدن پر ایک کے کمبل پلاس
ایک روتا ہے پڑا آزار مین | ایک ہنستا ہے کہڑا بازار مین
ایک ٹوٹی جہونپڑی مین ہے تباہ | دوسرے کا ہے محل آرام گاہ
[ایک] کہاتا مار ہے زندان مین | ایک کو ہے سلطنت ملتان مین
[ایک] خلعت ملا ہے شاہ سے | دوسرا ہے قید مین خود جاہ سے
الغرض محشر کو بہی یہ حال ہو | ایک خوش ہو ایک کو خوشی نہین

فِي سُوْرَةِ حٰمٓ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ
عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِيْ كُنْتُمْ
تُوْعَدُوْنَ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ
اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ

ہو تصور کیسے جو ہو مستقیم | عیش ہے اسکو نہین کچھ خوف و بیم
کاٹ کر اسکو ... جنت کے تمام | جو کچھ چاہے وہان حاضر ہے مدام
عَنْ عَلِيٍّ رض قال ... یا درنعیم | اسکے حق مین ہے خدا غافر رحیم
داخلة تبلغه الی ... مین ہو کوئی گریا | جو بتوحید خدا داعی ہوا
وذلک ان الله تبارک ... مخلصین | اور کہا یون اننی من مسلمین
استطاع ... نمانے یہ ثابت تہا قدم | واسطے اسکے ہے نعمت دمبدم
جز خدا جسنے نہ کی تہی بندگی | چین سے اسکے وہا...

| | |
|---|---|
| ہی شراب و شہد و آب و شیر کے | نہر جنت کو خدا نے اسکو دی |
| ہر طرح کے میوے اور حور و قصور | جس سے نور آنکھوں کو ہو دلکو سرور |

عن ابي هريرة رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الله تعالى اعددت لعبادي الصالحين ما لا عين رأت ولا اذن سمعت ولا خطر

| | |
|---|---|
| نعمتیں جو آنکھ نے دیکھیں نہیں | کان سے اسکو نہ دنیا میں سنا |
| جو کسیکے دلمیں بھی گذرا نہو | وے خدا دے بندگان خاص کو |

عن ابي سعيد قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ادنى اهل الجنة الذي له ثمانون الف خادم واثنتان وسبعون زوجة وتنصب له قبة من لؤلؤ وزبرجد وياقوت كما بين الجابية الى صنعاء وبهذا الاسناد قال من مات من اهل الجنة من صغير او كبير يردون بني ثلثين في الجنة لا يزيدون عليها ابدا وكذلك اهل النار وبهذا الاسناد قال ان عليهم التيجان ادنى لؤلؤة منها لتضيء ما بين المشرق والمغرب الحديث رواه الترمذي

| | |
|---|---|
| ادنی ہی بہشتی سن لے یار | جسکو وہان خادم ملیں اسی ہزار |
| بہتر ہیں حوریں اسکی بی بیان | ہو سکی تعریف انکی کب عیان |
| قبہ جو موتی و یاقوت کا | واسطے مومن کے وہان خیمہ کھڑا |
| نہایت لمبے گر کوئی صنعا تک | جو چلے تو پہنچے وہان خیمے تک |
| مہربان کے انکے سر پر تاج ہو | موتیوں میں انکے ادنے ہوئے جو |
| بیشک لیت روشنی کی اسمین شان | مشرق سے روشن کرے تا غرب جہان |

عن ابي هريرة رض قال قلت يا رسول الله مم خلق الخلق قال من الماء قلت الجنة ما بناؤها قال لبنة من ذهب ولبنة من فضة وملاطها المسك الاذفر وحصباؤها اللؤلؤ والياقوت وتربتها الزعفران من يدخلها ينعم ولا يبأس ويخلد ولا يموت ولا يبلى ثيابهم ولا

جسکا وہاں گارا ہی خالص مشک سے | سنگریزے موتی و یاقوت کے
خاک اسکی زعفران زرد ہے | جو گیا راحت ملے بے درد ہی

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رض قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ فِی الْجَنَّۃِ شَجَرَۃً یَسِیْرُ الرَّاکِبُ فِیْ ظِلِّہَا مِائَۃَ عَامٍ لَا یَقْطَعُہَا الحدیث متفق علیہ

ایک شجر ایسا ہے جنت میں کہ جو | واں سوار اسکے چلے سایہ میں ہو
سو برس تک واں چلا جا لا کلام | ہو نہ سایہ اُسکا بس ہرگز تمام

وَلَوْ اَنَّ امْرَاَۃً مِّنْ نِّسَآءِ اَہْلِ الْجَنَّۃِ اطَّلَعَتْ اِلَی الْاَرْضِ لَاَضَاءَتْ مَا بَیْنَہُمَا وَلَمَلَاَتْ مَا بَیْنَہُمَا رِیْحًا وَلَنَصِیْفُہَا عَلٰی رَاْسِہَا خَیْرٌ مِّنَ الدُّنْیَا وَمَا فِیْہَا رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ عَنْ اَنَسٍ رض

جو بہشتی عورتوں میں ایک بھی | اسکے ظاہر ہو زمین پر روشنی
روشنی جنت سے ہو وے تا زمین | بھر دے خوشبو سے مکان بیچ و زمین
اوڑہنی اور ہے جو ہے وہ مہ جبین | وہ تو سب دنیا سے بہتر ہے نہین

عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ رض قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَوَّلَ زُمْرَۃٍ یَدْخُلُوْنَ الْجَنَّۃَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ ضَوْءُ وُجُوْہِہِمْ عَلٰی مِثْلِ ضَوْءِ الْقَمَرِ لَیْلَۃَ الْبَدْرِ وَالزُّمْرَۃُ الثَّانِیَۃُ عَلٰی مِثْلِ اَحْسَنِ کَوْکَبٍ دُرِّیٍّ فِی السَّمَآءِ لِکُلِّ رَجُلٍ مِّنْہُمْ زَوْجَتَانِ عَلٰی کُلِّ زَوْجَۃٍ سَبْعُوْنَ حُلَّۃً یُرٰی مُخُّ سَاقِہَا مِنْ وَّرَآئِہَا رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ

زمرہ اول جو داخل ہو بہشت | دن قیامت کے سو اسی نیکو سرشت
روشنی ہو اسکے منہہ پر اسقدر | چودہوین شب کا دکہا دے جو قمر
زمرہ ثانی مین ہو اتنا ظہور | کوکب روشن مین جو حسن بہتر ہو نور
اُنمین ہر ایک کی ہین دو دو بیبیان | ہے لباس و حسن او نکا یون عیان
حلّے ستر مین نظر آجائے گا | مغز اونکی اُستخوان و ساق کا
الغرض جو ہون موحد مومنین | واسطے اُنکے یہہ سب ہین بالیقین

ہے

[illegible]

ف ١ یہ حدیث مشکوٰۃ کے باب صفۃ الجنۃ میں پہلی فصل میں ہے ١٢

ف ٢ یہ حدیث مشکوٰۃ کے باب صفۃ الجنۃ میں پہلی فصل میں ہے ١٢

ف ٣ یہ حدیث مشکوٰۃ کے باب صفۃ الجنۃ میں دوسری فصل میں ہے ١٢

کوئی کہو کہتا ہوں سن لو والکشاف — یہ نہیں تقصیر ہونے کے معاف
شرک تقصیر و نہیں ہے وہ بد بلا — جو کبھی ہرگز نہ بخشے گا خدا
بھائی کو بھائی نہ بھاتا ہے شریک — خالق و مخلوق میں کب ہو یہ ٹھیک
یہ کہو انصاف سی کیا دور ہے — شرک جو اسکے لیے منظور ہے
ہی نہیں کوئی نہ ہوا اسکا شریک — ذات اسکی وحدہٗ ہی لا شریک

قُلْ مَنْ يَرْزُقُكُمْ مِنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ أَمَّنْ يَمْلِكُ السَّمْعَ وَالْأَبْصَارَ
وَمَنْ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ
فَسَيَقُولُونَ اللَّهُ فَقُلْ أَفَلَا تَتَّقُونَ فَذَٰلِكُمُ اللَّهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ فَمَاذَا
بَعْدَ الْحَقِّ إِلَّا الضَّلَالُ فَأَنَّىٰ تُصْرَفُونَ ۝

کون ہی رازق سما و ارض سے — آسمان سی بارش باران جو دی
اور زمین سے پھر وہ دانہ دی اگا — کون مالک سمع اور ابصار کا
کون میت سے نکالے حی کو — کون زندہ سے نکالے مردے جو
ہی مدبر امر یہ کہدو کدام — غیر حق لیوی نہ یہاں کافر بھی نام
حق تو یہ ہے حیف افلا تتقون — حق سے بتلاؤ فانی تصرفون
جبکہ حق چھوڑا یہ باطل خیال — ہی فماذا بعد الحق الا الضلال

وَالَّذِينَ يَدْعُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ لَا يَخْلُقُونَ شَيْئًا وَهُمْ
يُخْلَقُونَ أَمْوَاتٌ غَيْرُ أَحْيَاءٍ وَمَا يَشْعُرُونَ أَيَّانَ يُبْعَثُونَ

غیر خالق مثل خالق حیف ہو — جو سمجھہ رکھتے ہو اسکو سوچ لو
غیر حق جنکو پکارو کہدیا — آپ ہوں پیدا نہ پیدا کچھہ کیا
وہ تو مردے ہیں کہ جنمیں جی نہیں — کب اوٹھینگے جانتے کچھہ بھی نہیں

وَمَا بِكُمْ مِنْ نِعْمَةٍ فَمِنَ اللَّهِ ثُمَّ إِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فَإِلَيْهِ تَجْأَرُونَ
ثُمَّ إِذَا كَشَفَ الضُّرَّ عَنْكُمْ إِذَا فَرِيقٌ مِنْكُمْ بِرَبِّهِمْ يُشْرِكُونَ لِيَكْفُرُوا
بِمَا آتَيْنَاهُمْ فَتَمَتَّعُوا فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ۝

حق نے کہا — ہی مگر بیشک وہ من فضل خدا

چند روزہ یہہ تمتع لو اُٹھا ۔ کفر نعمت کا مزہ چکھو گے جا
حق کے روزی مین ہی حصہ اور کا ۔ یہہ جو ٹہراتے ہو بوجہے گا خدا

وَاِذَا مَسَّکُمُ الضُّرُّ فِی الْبَحْرِ ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ اِلَّآ اِیَّاہُ فَلَمَّا
نَجّٰکُمْ اِلَی الْبَرِّ اَعْرَضْتُمْ وَکَانَ الْاِنْسَانُ کَفُوْرًا

وقت سختی کے جو مشرک تھے قدیم ۔ جز خدا رہتی نہ کچھہ امید و بیم
غیر کا اُسوقت لیتے پہر نہ نام ۔ ضَلَّ مَا تَدعُون شاہد ہی کلام
جب خدا اِس رنج سے دیتا نجات ۔ پہر وہی سب شرک کرتے بے ثبات
مشرکین اُسوقت کے تھے وہ اخف ۔ شرک مین یہ لگگیے انپر شرف
ہو شدائد بالہ ہو حالت رخا ۔ یہ کرین پیروں کے جا جا التجا
اِنسے بہتے بوجہل مین بھی جہل کم ۔ انکے سر پر جا پڑا ان کا قدم
یہہ تو سمجھے یہہ ہمارے ہون نصیر ۔ حق نے فرمایا وہ ہون اُنپر نکیر
جز خدا ہرگز نہو کچھہ کشف ضر ۔ زعم جن پر خوف سے وہ خود ہی پر
جانتے ہین سب خدا کو لا شریک ۔ مانگتے پہر کیلیے غیرون سے بہیک
سوے غیر حق لما ذا عمدہ ۔ کیا الیس اللہ بکاف عبدہ

ضَرَبَ اللّٰہُ مَثَلًا رَّجُلًا فِیْہِ شُرَکَآءُ مُتَشٰکِسُوْنَ وَرَجُلًا سَلَمًا
لِّرَجُلٍ هَلْ یَسْتَوِیٰنِ مَثَلًا اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ بَلْ اَکْثَرُهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ

فخر ہے مومن کو واللہ یہہ کلام ۔ ہی موحد ایک خواجہ کا غلام
اور مشرک ہے غلام شرکتے ۔ چند خواجون مین یہہ ہی بے ہمتی
وقت واحد مین جو ہون متشاکسون ۔ طالب خدمت تو ہو حیرت مین جنون
کونسی جانب کرے یہہ اختیار ۔ کسکی خدمت مین یہہ ہو جا انحصار
بے خبر اسکی نہ پہر کوئے تمام ۔ ایک کا خالص نہو جبتک غلام
کب ہون یہہ دونون برابر فی المثل ۔ ہی سخن الحمد للہ بر محل
گرچہ ہی توحید ظاہر کیا کہون ۔ لیک اکثر لوگ ہین لا یعلمون
اسے کہتا ایک ہے واحد وہی ۔ نذر و منت جا کے

پہوٹے منہہ اس کہنے سی کیا ہو گیا
نام تو بندۂ علی رض بندہ حسن رض
پہوڑ حق بندو لکا تو بندہ ہوا
بے نماز و روزہ و حج و زکوۃ
ریش کا منہہ پر نہین نام و نشان
موچہہ سے سارا دہانا بہر گیا
کیا کہون کیسے مسلمان آپ ہین
ایسے ہی صورت مسلمانونکی ہی
کیا کہون بی ریش کے صوفونکا حال
اسطرح تصویر ہی بہہ آپ کے
شکل پر بہی فخر کرتے ہین عظیم
آپ تو فضل و ہنر سے ہین بری
فخر سے کرتا ہی کوئی بہہ بیان
کوئی کہتا پیرزادہ ہون قدیم
قاضی زادہ کوئی کہتا آپ کو
مولوی صاحب بڑے مشہور عالم
کوئی کرتا شیخ صدیقی بیان
کوئی فاروقی پہ نازان ہی بشر
کوئی ذوی النورین پہ نازان ہے
کوئی لیتا حیدر و زہرہ کا نام
ہے کسیکو قادری ہونے پہ خبط
خود معین الدین نہین تھی پر نماز
نقش . . . . نقشبند . .

زہر کہانا نام لے تریاک کا
کبر کے مانند پہر کرتا ہے جشن
کچہہ تو شرما دل مین اے بندہ خدا
ہے زنا و رقص سب کچہہ واہیات
پیر نابالغ کہون یا نوجوان
خرس جسکو دیکہکر بہی ڈر گیا
ایسی ہی سب انکی دادے باپ ہین
سچ بتا دیا کہ شیطانون کی ہے
جسطرح عورت کے سر پر ہون نہ بال
جسطرح ہو شیو جرن کے باپ کے
تہا میرا دادا کریم ابن الکریم
نام لین اجداد کا پہر ہر گہڑے
تھے میرے دادا جو حضرت تھے فلان
خواجہ زادہ ہون کوئی کہتا رحیم
کوئی بتلاتا ہے مفتی باپ کو
کوئی کہتا ہے چچا میرے کا نام
صدق کی کچہہ بو نہین اسمین عیان
باطل و حق مین نہین فارق مگر
خود سخا و حلم سے بے نور ہے
عفت و تقوے سے ہرگز کچہہ نہ کام
لیکن اسکو کچہہ نہین قادر سے ربط
پر معین الدین چشتی پر ہے ناز
نہ ہہ نقش . . . . .

| | |
|---|---|
| نام سے انکے فقط تو شاد ہین | صورت و سیرت مین خود آزاد ہین |
| چار ابرو کا صفا منہ پر بنا | شکل شیطان کا دیا اس نے پتا |
| ناک پر کھینچا جو ہے خط سیاہ | ہے سواد الوجہ پر اسکے گواہ |
| نام جنکا لین ہین یہ پوچھو خبر | تھی بزرگون کے یہی صورت مگر |
| الغرض ایسون کو پھر کیا فخر ہے | جب مناسب ہے نہ ان سے کوئی شے |
| باپ اک جاہل کا فاضل ہو بھلا | فضل اسکے سے اسے پھر کیا ملا |
| زشت رو سے ناز یہ کہ جو پسند | حسن میری مان کا تہا اسسے دوچند |
| آتش روشن کا ہے یہ دود ننگ | گرچہ ہے آتش سے پیدا بید رنگ |
| نسبت فرزند ناقص بے کمال | ہے یہ شن آبائی کامل سے مثال |
| بول سے آدم کے جو ہے باوقار | ہو رہا جو پیدا کہین ایک خوار |
| شکل و حس سے کرم کو کیا ہے شرف | خر سے ہو نسبت دیا آدم طرف |
| ہے جو بیمقداری و خست کمال | اسمین ہین دونون برابر ایک حال |
| ہے شرف یہان نسبت انسان کو | جسقدر وصف کمالیت مین ہو |
| ایک احمق کو سنا کرتے بیان | باپ تہا میرا سنو یارو فلان |
| ہے نہین ہر چند یہ معلوم جو | ہمنے مانا ایسے سے بالفرض ہو |
| گھر بھے کہاتے ہین کہین دیکھا تہا | یعنی یہ آگے پلاؤ قلیہ تھا |
| نسبت طفلی سے آوے کچھ نہ ہاتھ | نسبت دینی نہو جنک ساتھ |

فی سورة البقرة ولعبد مؤمن خير من مشرك ولو اعجبكم

| | |
|---|---|
| نوح کا بیٹا بدون کے ساتھ ہو | نسبت پیغمبر سے بیٹھا وہ کھو |
| پھر آبائی بھی کام آئے نہین | آخرش وہ ہو گیا من مغرقین |

آیة قال ساوی الی جبل یعصمنی من الماء قال لا عاصم الیوم من امر الله الا من رحم وحال بینهما الموج فکان من المغرقین

| | |
|---|---|
| اہل سے باہر کیا یہ کہہ کے جو | اسلیے حق مین تو کہین جاہل نہ ہو |
| اسلیے قرآن مین یہ ذکر ہے | تم کو |

چاہیے تم کو خدا کے ہو رہو | باپ دادا کا بھروسا کچھ نہ ہو

حکم حق سے خود نبی نے بارہا | ہے جناب فاطمہؓ سے یون کہا

مین نہین کام آنیکا حق سے تجھے | ذات اپنی کو بچا تو نار سے

حق نے عند اللہ اتقٰکم کہا | غیر تقویٰ کے کیا شرافت مین رہا

کوئی ہو قولِ نبی ہے یادگار | سب سے اقرب مجھسے ہین پرہیزگار

حشر کو پوچھے نہین اسلاف سے | کچھ نہ پوچھینگے مگر اوصاف سے

جو کوئی توحید پر قائم نہ ہو | اور نماز و روزہ پر دائم نہ ہو

کفر کے رسمون پہ چلتا ہو عیان | شیخ و سید ہو مغل ہو یا پٹھان

ہے جہنم واسطے اسکے مقام | کچھ شرافت وان نہین آنیکی کام

یہ شرافت شر و آفت ہو گئے | شیخ جی کی ساری شیخی کھو گئے

جو ہین سید سیدی مین گھر گئے | طوق و غل مغلے مغل کے ہو رہے

وہان شجاعت سے جو دم مارے کہان | پیٹھتا دوزخ مین ہو دلیگا پٹھان

ستر حصہ آگ دنیا سے بڑہ ہو | جو حرارت آتش دوزخ مین ہو

سال اسکو جبکہ دہکایا ہزار | تب ہوئی وہ نار سرخ انگار وار

اتنی مدت پہر جو دہکانے گئے | تب سفیدی اسمین پہر پائی گئے

سال اسکو بھی جو دہکایا ہزار | اب سیہ تاریک ہے ہاں قعر وہ نار

لاینگے دوزخ کو جو روز شمار | ہین مہار اسمین لگے ستر ہزار

ہر مہار اوپر ستون ستر ہزار | ہین فرشتے کھینچتے سب ایکبار

ہر کسیکا نام لے دوزخ پکار | اسطرف آؤ لے کافر نابکار

حق سے منہہ پہیرا تہا ادہر تو آ | پشت دی حق سے نہ تہا خوف خدا

میرے پاس آ اے منافق بے حیا | منہہ پہ کلمہ اور تہا دل مین دغا

آ ادہر میری طرف اے اہل مال | حرمت و حلت مین کچھ بھی تہا خیال

[illegible] | [illegible]

الغرض جب ہو یہ دوزخ سے صدا
ہو وے ہر کافر منافق کو گریز
پھر تو نکلے ایک گردن بس دراز
ہو منافق اور کافر ہو لئیم
اسطرح چنگل سے لیوے او ٹہا
دوزخ بیچ دن قیامت ہو خطاب
گر تجھے اشیاء دنیا سب ہو خاص
وہ کہے جو پاس میرے ہو تمام
حق کہے پھر اسکو سن اے بے ثبات
شرک سے رکھنا بری تو آپ کو
صلب مین آدم کے تو رکھتا رخت
وہان بہی اقرار تھا قالو بلے
عہد توڑا تو نے اور مشرک ہوا
چھوڑ کر خالق حاجتے مخلوق کا
چھوڑ سمجھا قادر و نعم النصیر
دیکھ لے یہ سخت مشکل کے ہے جا
ایسی بے وحدت کی دوزخ جا ہمی ہے
ہو جو کافر کے میان ہر دو گوش
سیر سہ روزہ سوارے تیز گام
فربہی ہو اسقدر اندام پر
ایک نرمہ گوش سے لی دوش تک
اور سطبر ہے پوست کی سہ شب
کوہ بیضا کیطرح کافر کے ران
ہے پڑا دوزخ مین جیسا پُت پہ ست

یون بلاوے نام لے لے برملا
دیکھ کر وہ ہول مین آواز تیز
یون جہنم سے کہون کیا اسکا راز
راہ دو سو سال تک وہ ہو مقیم
لوک سے جون مرغ دانہ لے اٹھا
سب مین ہی جسکا بہت ہلکا عذاب
دیکھے فدیہ آپکو کر لے خلاص
ہے سے چھوڑاون آپکے مین لا کلام
مینے یہہ آسان تر چاہی تھی بات
مت ملانا ساتھ میرے کوئی ہو
جب کہا تہا تجھسے مین قول الست
پڑ گئی پھر تیرے اوپر کیا بلا
کی عبادت استعانت نا بجا
ہو گیا سمجھا اُسے حاجت روا
ہر کسی سے تھی مدد یا دستگیر
جز خدا کوئی نہین مشکل کشا
وائے ہو صد وائے ہی صد وائے ہے
دن قیامت کے مسافت کر تو ہوش
ایک سے بہی دوسرے تک لا کلام
جون تہا کافر وہ خدا کے نام پر
راہ ہفصد سال ہے بے ریب و شک
دانت چون کوہ احد بے لغو.
اس غضب سی اسکے دانت
تین شب کی راہ ہے

ہو ذمین تلک پہنچتا کافر زبان
ہی پڑی فرسنگ تک یہ ہی دبال
ہونٹہہ اوپر کا پڑے تا نصف سر
وادی ہیبت جہنم اسکے جا
کوہ ہے دوزخ مین نام اسکا صعود
اسپہ چڑہوائینگے سنلو اسکا حال
اور اسپر سی اسی سے چہوڑ دین
یہہ اشارہ ہے کہ وہ ایمان سے
واقف ہے اسقدر ایمان بلند
شرک جسنے کچھہ کیا حق نے کہا
طرنے اسکو کیا پہر اختلاف
ہی گنہگارون کی دوزخ مین خوراک
اسکا قطرہ جو گرے دنیا مین وہ
نکلے تا ہے کیطرح ہی او سمین جوش
پاس منہہ کے جبکہ آوی وہ عذاب
سہر پہ پہنچین گرم پانی کہولتا
راہ بیرو تنے نکل باہر گرے
اور بدلکر اسکے پہر جلدی بدن
اور سلے زرداب دوزخ جائے آب
بہون ڈالے منہہ کو مثل کباب
دوزخی ہیونیگے جو نار الصدید
واسطے کفار اور فساق کے

جس زبان سے غیر حق تہا ورد خوان
لوگ اسکو کر رہے ہین پایمال
لب زیرین جا گرے وہ ناف پر
جو کہ ہے جبار سرکش بے حیا
واسطے اسکے جو ہے کافر عنود
جسکے چڑہوائے تو ہی ہفتاد سال
اسکو دایم یون رکہین پہر نا رہین
یون گراتا جا نگر قرآن سے
جو گرے اسطے جدا ہو بند بند
آسمان سے گویا جا لوٹ کر پڑا
رنج نے ڈالا اسے در کوہ قاف
وہ شجر زقوم جو ہے زہرناک
ساری دنیا کے معیشت ہو تباہ
کر رہا ہے پیٹ مین جوش و خروش
پوست منہہ کا گر پڑے اسمین شتاب
کاٹ دے اندر شکم وہ کہیکے جا
ظاہر و باطن سبھے ابتر کرے
اسطرح دیتے رہین رنج و محن
تہا لنشہ دنیا مین جو مست شراب
قاطع الامعا ہے وہ بلس الشراب
وہ عرب سے نکلیگا ہو کر پلید
جو وہ دوزخ مین پڑا غساق ہے
گندہ وہ جا کہ سے [illegible]

ڈول ہے پہر جو چہوڑ دینگے [illegible]

انہین سے جو کوے کالے ایکبار
الغرض دوزخ کے ہین صدہا عذاب

دوزخیسے جتنے ہین پوچھین بھلا
تم تو کہلاتے تھے اشراف و رئیس

وہ شرافت اور ریاست کیا ہوئے
بولے تھے جو کچھ وے مردود تھی

ہم نہ تھی او نہین جو تھے اہل صلوٰۃ
ہم نہ تھے او نہین جو کرتے تھے لحاظ

صحبت بدین گھسے رہتے تھے ہم
یہانتلک غافل رہی آیا الیقین

بہاگتے تھے وعظ کے قرآن تکلے
ہم نفرت وعظ سے تھی اسقدر

ہین پڑے دوزخ مین کیا باقی رہی
کچھ نہ سمجھے ہی یہ دوزخ ناک مین

آج تو سنتے نہین قول نذیر
حیف کچھ سنتے سمجھتے کچھ اگر

الغرض دوزخمین انسانکے سوا
ساری بُت اور تعزیہ جھنڈا نشان

جن و انسان ساری شیطان کے مرید
اسقدر مخلوق ہوں دوزخ رسید

ای مسلمانون تم اب حق سی ڈرو
سن لیا کیا سخت ہی قہر خدا

چھوڑ دو جو کچھ کہ ہے فسق و فجور
آخرش دنیا سے ہو بکڈن جدا

سال چالیس تلک رہی وہ ہربار
ہوگا معلوم آپ ہی روز حساب

اس بلا مین کیون ہوی تم مبتلا
آج دوزخمین ہو کیون خار و حقیر

آج کیا تم پر قیامت آ گئے
منحرف سے تھے حضرت معبود سے

کہلتے غرباکے پوچھی تھی نہ بات
گھس گئے بالتونہین جو تھی عزیز

جسکو ہم تریاق سمجھے تھا وہ سم
اب ہمارے واسطے کوئی نہین

کچھ نہ تھے ہم کو غرض ایمان سے
شیر کے دیکھنے سے بہڑکے جیسے خر

سب ریاست بہاڑ مین جاتی رہی
مل گئی سب قابلیت خاک مین

کل کو یون بولینگے اصحاب سعیر
اہل دوزخمین نہوتے ہم مگر

اور بھی اشیا بہت ڈالینگے جا
سیکڑون اشجار جنکے تھے الاں

عابد و معبود جو تھے پلید
پھر بھی دوزخ یون کہی ہل من مزید

حق مسلمانی کا جو ہے وہ کرو
کفر کے اور شرک کے ہی یہ سزا

تا نہو گلزار سے جنت کے دور
جا پڑیگا کام تم کو بار

یہ نہ جانوں ہے قیامت تم سے دور ۔ جو مرا اسکو قیامت ہے حضور
ہے بہ نسبت آخرش دنیا کا گھر ۔ جسقدر انگشت ہو دریا سے تر
یہ بھی خود تفہیم کو تمثیل ہے ۔ اسقدر قلت حقارت کی ہے شے
فی الحقیقت ورنہ یہاں نسبت بھلا ۔ غیر متناہے کو متناہے سے کیا
سجن ہے مومن کو دنیا بالیقین ۔ ہاں مگر ہے جنۃ للکافرین
جون پر پشہ برابر بھی قدر ۔ نزد حق دنیا کو ہوتی کچھ اگر
ایک پیالہ آب اس دنیا سے بھی ۔ کوئی کافر کو نہ دیتا حق کبھی
بندۂ دینار و درہم ہیں لعین ۔ بندۂ شال و دوشالہ ہمچنین
تارک دنیا ہوئے سب اہل دین ۔ فی الحقیقت عیش دنیا کچھ نہیں
بوریے پر خواب حضرت نے کیا ۔ بن گیا تن جو پر نقش بوریا
بولے بن مسعود جو فرمائیے ۔ فرش ہم لائیں بنا بچھوائیے
سن کے یہ حضرت نے فرمایا جواب ۔ مرغ دل ہو جس سے بے آتش کباب
یہ کہا دنیا کہاں اور میں کہاں ۔ میرا اور دنیا کا ہے ایسا بیان
جسطرح زیر شجر کوئی سوار ۔ سایہ لے کر چل کھڑا ہوا یکبار
چھوڑ اسکو اسنے اپنی راہ لے ۔ دم کے دم کیا چاہیے سامان کی
کھولتا ہے نور حق سینہ کو جا ۔ ہووے گر سینے میں حضرت نے کہا
جبکہ پوچھا یاں سے اسکا نشان ۔ کوئی ظاہر میں بھی ہے فرمایا ہاں
ہے جو یہ دنیا دوں دار الغرور ۔ یہ نشان اسکا ہے ہونا اس سے دور
اور رجوع کرنا اسے دار الخلود ۔ قوت کا سامان ہو قبل الورود
مال کا اسوقت میں ہے بد مآل ۔ یاد آتا ہے مجھے حضرت کا قال
ہے ایک امت کو ایک فتنہ کا حال ۔ میری امت کے لیے فتنہ ہے مال
ابن آدم مستحق ہے اسقدر ۔ ستر عورت ہو سکونت کو ہو گھر
دفع گرسنگی کو ہووے خشک نان ۔ تشنگی کو آب بھی حاصل ہو ہاں

زندگی مین اسقدر یہ ہی ضرور
جو طلب دنیا کرے مال حلال
ہو یہ کوشش اسکو اپنے اہل پہ
پیش آوے حق کی وہ اسحال پر
اور جو طالب ہو بزوجہ حلال
پیش حب حق کے وہ آدمی ہو حال
وجہ حقیقت مین تو آیا یہ ہی کلام
باوجود عصیان دنیا ہو عطا
پھر لکایک جب پڑا ہو رب کی سخت
حب دنیا کو کہا راس الخطاء
ہی یہ دنیا غافلے خانمان
جمع اسمین جو کرے ہے بیوقوف
طالب دنیا مونث جو کہا
درحقیقت وہ مونث ہی ہین
انکو تو ہے نصف مردوں کا وقوف
جو طلب دنیا کرے دو لو سے جا
دلمین ہے آدم کی ہر جانب کرا
جو توکل حق پہ ہوا اور اعتماد
اہل دنیا دارنے با اہل حال
طالب دنیا کو کیون کہی کلاب
شک نہین ہی خواہ مخواہ مردار خوار
صاحب دل نے دیا اسکا جواب
سگ کو جب لقمے مین آیا استخوان
دوسرے کو دیکھ غراوے وہین

اسقدر سے ہی حساب آخر کا دور
باز رکھے آپ کو تا از سوال
مہربانی اسکو ہمسایہ او پہ
چودہوین شب کا دکھا وے جون قمر
لیک ہو مغرور یا کثرت خیال
خشمگین ہو اسکو قادر ذوالجلال
پس کہون کیا ہووے جو مال حرام
ہی یہ استدراج اور مکر خدا
تب وہ متحیر ہوا اور مایوس بخت
کب خطا سی ہو بھلا رحمت عطا
مال بے مالو نکا ہی یہ بیکیان
کر دیا قول نبی میں نے کشوف
قول یہ لیکن نہین بار و حجاب
فضل اسپر ہے مونث کی تئین
اسکو فرمایا ہے مطلق بیوقوف
پہر نہ وہ دنیا نہ عقبے کا رہا
جو پڑے ہر ایک کے پیچھے ہو تباہ
حق اسے کافی ہی سب سے بامراد
اعتراضاً یہہ کیا اس سی سوال
کیا سبب ہے جو نہ فرمایا غراب
کسلیے تشبیہ مین ہی اختیار
تم جو سوچو اسمین ہی وجہ ثواب
کو خفیہ تنہا مین جا کہا وے نہان
تا نہ اسکے ساتھ ہو وہ ک

ایسے ہی طمع دنیا دار ہین
غیر کو جائز نہ رکھتے انتفاع
آپ تنہا چاہتے کہا وین تمام
ہفت اقلیم ار بگیرد بادشاہ
زاغ جو دانہ خورشکی تنہا ہین کہین
ہوگئے باہم جمع کہا وین تا وہ شی
یہہ سبب ہے جو لقب پایا غراب
اور یہی نسبت ہے اسکو بدرنگ
ایک رنگ ہے زاغ ہے گرچہ سیاہ
وہ خورش گو ہر جگہہ اترے نہین
سگ پہرے خانہ بخانہ کو بکو
الغرض نزدیک ہے سب سے اجل
نکل جب گہر سے وہی دور ہے حبیب
اسطرح دنیا مین رہ من ای حبیب
پاکر ہوتا جسطرح ہے رہگذر
ہی یہہ دنیا فاحشہ بیہودہ شے
دوست جس بندہ کو رکہتا ہی خدا
جسطرح بیمار سے تم آپ کو
ہی پیغمبر نے کہا سن اے عزیز
ہوتے دلمین اسکے ہی مکروہ شی
دوسرے مکروہ قلت مال ہی
مال گر کم ہو تو کمتر ہو حساب
قتل ہو وین داخل جنت فقیر

جو ملے دنیا تو تنہا خوار ہین
دوسرا چاہے تو پہر ہو وہی نزاع
شیخ کا شاہد ہے اسجا یہ کلام
ہیچمان دربند اقلیمے دگر
نے پکارا ہم جنس کو پہنچے وہین
طالب دنیا مین یہہ کیاب ہے
بلکہ انسب ہے کہئے کلاب
اہل دنیا ہیچو سگ ہے ہفت رنگ
اور اسمین ہوشیار رہ کن نگاہ
دور رکھے آپکو وہ ہر کہین
مثل دنیا دار ہر جا ملے ہے خو
ہی نہین لائق یہان طول امل
جسکو جانا وہ بہت منزل قریب
جسطرح ہووے کوئی شہر غریب
آپ کو مردہ تو گن لے مگر
چہوڑا اس مردار کو غیرت جو ہی
اس سے دنیا باز رکہتا ہی سدا
ہو بچاتے تا ضرر اسکو نہ ہو
آدمی جی مین رکھے ناخوش دو چیز
فتنے سے مومن کو بہتر موت ہی
اور سوچو خوب ہے یہہ حال بہی
مصلحت ہے اسمین کچھ وجہ صواب
پانسو برس اغنیا سے اے دبیر

رزق اندک پر جو ہو حق سے رضا
گر غنی ہو متقی کیا خوب ہے
گر فقیری مین نہ تقوی ہووے جو
مال صالح مرد صالح کیلئے
دوست رکھتا ہے اُسی رب جہان
یاد آیا ہے مجھے قول نذیر
اغنیا تم مین جو ہون ہووین بخیل
ہے تمھارے واسطے بطن زمین
یعنی روز زندگانی ہے نہ خوب
ہے یہہ ارشاد نبی ہو ویگے جا
میری سنت پر نہو انکا طریق
دل اُنہونکے جیسے دل شیطان کی
یعنی خود سیرت مین تو ابلیس ہین
اپنے اصحابون سے حضرت نے کہا
بولی مفلس ہم مین وہ معلوم ہے
جسکے فرمایا نہین کچھ کوئی شے
جو کہ آوے پیش حق روز قیام
ساتھ اسکے ہو مگر اسکا یہہ حال
انکے حق مین وہ تھا دشنام گو

ہو عمل اندک سے اسکے خوش خدا
حق کو تو تقوی غرض مطلوب ہے
وہ سواد الوجہ فی الدارین ہو
خوب ہے جسکو لگی حق کی ڈہیے
جو نقی ہو اور غنی ہو مہربان
یا نمازی جبکہ ہون تمپر امیر
عورتین ہون کار مین سبکے دخیل
بہتر اسکی پشت سے ہی مومنین
جبکہ ہو خورشید عافیت غروب
بعد میرے ایسے حاکم پیشوا
ہوویگا اُسوقت مین ایسا طریق
قالب ظاہر مین ہین انسان کی
ہان کیئی صورت مین پر تلبیس ہین
یہہ کہو کیا چیز ہے مفلس بھلا
جو متاع و مال سے محروم ہے
میری اُمت مین وہ مفلس شخص ہے
ہو صلوۃ و صوم و صدقہ سے نہ کام
معصیت کی راہ مین تھی اسکی چال
جور سے کھایا کسی کے مال گو

ایک کو نسبت زنا بہتان ہے — کی اور مارا ایک کو بھی جان سے

زد و کوب اسنے کیا ہے ایک کو — سُن لو یہہ اسکا وبال حال ہو

اسکی جو حسنات ہین مظلوم کو — دلوین اسکے پھر بھی کفایت جو نہو

ظلم بد کے جو بدکردار ہون — گردن ظالم پہ وہ سب بار ہون

نار دوزخ مین اسی پھر ڈالدین — سُن لیا یہہ ظلم کی ہے حال مین

ظلم سب ظلمات ہون روز حساب — عاقبت ظالم کا ہو خانہ خراب

ساتھ ظالم کے جو چلتا ہے حرام — ہے یہہ ارشاد نبی خیر الانام

ساتھ ظالم کے چلا جو جان کر — وہ ہوا اسلام سے خارج بدر

ساتھ چلنے کا تو یہہ کچھ حال ہو — اور خود ظالم پہ کیا جنجال ہو

نقل ہے یون اک بزرگ پاک سے — جو کہ درزی ہے جامۂ ظالم سیئے

ایک نے پوچھا کہ ای عالی تبار — وہ بھی ہے اعوان ظالم مین شمار

یہہ کہا درزی کو کیا پوچھو ہو جی — اسکو پوچھو جسنے سوزن اسکو دی

ہے غرض ظالم مخنث سے بتر — یہہ ستم پر خود کرے وہ غیر پر

ظالم دنیا اگرچہ ہے شریر — دین کا ظالم ہے اس سے سخت گیر

اس سے دنیا کا فقط نقصان ہے — دوسرا غارت گر ایمان ہے

اسکے ظالم پر فقط ہوگا عذاب — اور ہو مظلوم کو حاصل ثواب

دین کے ظالم کا آگے ذکر ہے — سوچ لو گو تم مین کچھ بھی فکر ہے

اسکا ہے مظلوم بھی دوزخ رسید — ظالم و مظلوم دونو ہین پلید

جسکا ظالم کار کہہ مظلوم بھی — یہہ عجائب بھی کھلے معلوم ہے

قاتل و مقتول کا سلب ہے حساب | واسطے دونو نکے ہی حاصل عذاب
ظالم اس سے صاحبِ اضلال ہے | جو کہ ہے مظلوم اسکا زوال ہے
ایک متعدی ہوا اوصاف مین | دوسرا لازم ہوا انصاف مین
جابجا ظالم کہا ن قرآن مین | دیکھ لو اس وصف کو فرقان مین
تابع متبوع انکا نام ہے | آگے تم جانو تمھارا کام ہے
حال اسکا ہوگیا اول عیان | پھر عیان کو اب حاجت ہے بیان
دین پر اسوقت مین مشکل ثبات | ظلم ظالم سے بچے جب ہو نجات
ہے رسول اللہ سے یارو خبر | وقت ایسا آئیگا انسان پر
دین پر اپنے جو صابر ہو رہے | اخگرِ سوزان کو جو قابض سہے
چاہیے اسوقت مین رونا مگر | ہے زمانہ ہر گھڑی یارو بتر
جو شتابی ہوسکے اعمال مین | یاد رکھو اے دوستو اسحال مین
وقت وہ آیا ہے سن لو دوستو | فتنۂ عمیا مین کچھ سوجھے نہ ہو
صبح کو مومن ہو کافر شام کو | شام کو مومن وہ کافر صبح کو
بیچتا ہے دین اپنے کے تئین | اندکی دنیا جو حاصل ہو کہین
اب تو آثارِ قیامت ہین مبین | وہ چلے جاتی ہین جو ہین صالحین
چل بسے جو تھے خلاصہ روزگار | رہگئے جو مثل بھوسے بی وقار
رونق بزمِ جہان تھے سو گئے | شیخ نجدی کے خلیفہ رہگئے
ہر کوئی ہے درپی باطل امید | راست ہے اسوقت مین قولِ جنید
ہے مسلمانی جو پوچھو در کتاب | اور مسلمان گور اندر [illegible]

ہے یہہ اشتراطِ قیامت سے خبر
علم اٹھ جاوے جہل ہووے بیشتر

ہوزنا کثرت سے اور پیوین شراب
مرد کم ہوں عورتین ہوں بے حساب

یہانتک جو عورتین ہووین پچاس
کاروبار انکے مین ہو یک مرد پاس

یہہ بھی حضرت سے تو آئی ہے خبر
ہو زمانہ مین تقارب اسقدر

سال گذرے جلدی جون گذرے ہے ماہ
ماہ گذرے جسقدر ہفتے کی راہ

روز کی مانند ہفتہ ہو گذر
روز جیسے ایکساعت ہو مگر

اور وہ ساعت بھی ہووے اتنی تنگ
شعلۂ آتش مین جلتی ہو درنگ

پیش از آئی قیامت کی ضرور
جو کہ ہین کذاب انکا ہو ظہور

اُنسے رکھیو آپکو یارو بچا
حکم پیغمبر کا ہے کرنا ادا

ہے یہہ آثارِ قیامت سے خبر
جب غنیمت کو وہ دولت لین بگر

اور امانت کو غنیمت جان لین
ہو زکوۃ اُنمین کہ جو تاوان بین

علم سے مقصود ہو اُنکو نہ دین
مرد تو عورت کا ہو فرمان گزین

رنج ہو فرزند سے ماں کو نصیب
یار اپنے کو کرے با خود قریب

دور رکھے باپ سے وہ بات کو
اور مساجد مین ظہور صوت ہو

جو کہ فاسق انمین ہو سردار ہو
اور رئیس قوم ہو ارذل ہو جو

ہو بدی کے خوف سے تعظیم مرد
ہجگہہ پر شیخ کی یاد آئی فرد

تا سزائی دے جو بینی بختیار
عاقلان تسلیم کردند اختیار

ہووین ظاہر سب مین گانیوالیان
یعنی ہووین ڈومنی مطرب زنان

ہووین ظاہر سب مین آلات سرود
مثل طنبور اور سارنگی اور عود

اور پیوین جسمو ہو نشہ شراب
اک علامت اور بھی سن لے بشتاب

امت اول پہ لاعن ہوں پسین | رافضی مصداق ہیں اسکے یقین

الغرض جب نشان ظاہر ہو عام | منتظر ہو آئے باد سُرخ فام

زلزلہ ہو خسف ہو اور مسخ ہو | آسمان سے سنگ آویں دیکھ لو

منتظر ہو آسین پے درپی تمام | آویں آثار قیامت لاکلام

جسطرح رشتے جواہر کی لڑی | ٹوٹ کر بارو پیا پی آپڑی

ای حسن پہنچا قیامت تک کلام | اس سے آباقی نہین آگی مقام

آگئی اب تو قیامت ہی قریب | یا الٰہی استقامت ہو نصیب

دور رکھیو مجھسے نار حاطمہ | ہو حسن کا اسپہ حسن خاتمہ

# تمت

مولف این رساله ابو احمد اولاد حسن حسینی البخاری القنوجی ست رحمة الله علیه که محدث نبیل و عالم باعمل و واعظ بی ریا و مجاهد فی سبیل الله بودند ولادت باسعادت در سنه ۱۲۱۰ هجری بسلسله نسب ایشان به ۲۴ واسطه به مخدوم جهانیان جهان گشت میرسد و از مخدوم تا خاتم النبیین به ۱۹ واسطه که این همه ائمه عظام و اولیاء کرام بودند و بطلب علم به لکهنو و دهلی سفر کرده در دهلی از شاه عبدالعزیز و برادرش شاه رفیع الدین استفاضه صوری و معنوی نمودند و بسفر افغانستان و کابل و قندهار و لاهور همراه امیر الجهاد سید احمد بریلوی برفاقت جمعی از علما و نبلا منهم الشیخ الاجل محمد اسمٰعیل الدهلوی رحمهم الله تعالیٰ شتافتند و بیعت طریقه با سید احمد رح بودند و باجازت خلافت از ولایت بقنوج آمدند و از وعظ و هدایت در مدت قلیل نفع کثیر بخلق رسید که زیاده از ده هزار کس بکشه اطراف قنوج مشرف باسلام شدند از استماع این خیر کثیر سید احمد رح در مکتوب ۱۵ ذالحجه سنه ۱۲۴۲ هجری بسا تحسین و آفرین تحریر فرموده‌اند و قریب ۱۷ مؤلف عربی و فارسی از تصانیف ایشان است وفات شریف ایشان در بلده قنوج سنه ۱۲۵۳ه ماده تاریخ وفات مات بخیر ست و حال شان در اتحاف النبلاء در صفحه ۲۵ مفصل ۱۲۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خدا فرما چکا قرآن کے اندر ۔ میرے محتاج ہیں پیر و پیمبر
نہیں طاقت سوا میرے کسی میں ۔ کہ کام آوے تمہاری بیکسی میں
جو خود محتاج ہووے دوسرے کا ۔ بھلا اُس سے مدد کا مانگنا کیا
خدا سے اور بزرگونسے بھی کہنا ۔ یہی ہے شرک یارو اس سے بچنا
خبر قرآن میں ہے یہہ محقق ۔ نہ بخشیگا خدا مشرک کو مطلق
معاذ اللہ جسے اُسنے نہ بخشا ۔ مقرر وہ جہنم میں پڑے گا
اگر قرآن کو سچ جانتے ہو ۔ تو پھر تم شفیعین کیوں مانتے ہو
تمہیں یہہ طور بد کسنے سکھایا ۔ محمدؐ نے کہاں ہے یہہ بتایا
ہے شیطان دشمن اولاد آدم ۔ سکھاتا ہے وہی راہ جہنم
کسی کو بت پرستی ہے سکھاتا ۔ کسی کو ہے وہ قبروں پر جھکاتا
غرض اللہ سے دونوں کو ۔ بھلا کر راہ حق خندق میں جھوکا
مسلمانو ذرا سوچو تو دل میں ۔ پھنسے ہو کسطرح تم آب و گل میں
بہت غفلت میں سوئے اب تو جاگو ۔ خدا کے سوا بندوں سے نہ مانگو
وہ مالک ہے سب آگے اُسکے لاچار ۔ نہیں ہے کوئی اُسکے گھر کا مختار
وہ کیا ہے جو نہیں ہوتا خدا سے ۔ جسے تم مانگتے ہو اولیا سے
بیان شرک سن لکھتے ہیں مردک ۔ کہ منکر ہیں بزرگوں سے بلاشک
ارے لوگو زبان اپنی کو روکو ۔ بزرگونسے نہیں انکار ہمکو
خدا لعنت کرے اوس روسیہ پر ۔ کہ جسکے دل میں ہو بغض پیمبر
جسے ہو بغض آل مصطفیٰ کا ۔ خدا اُسکو کرے دوزخ کا گندا
جسے اصحاب حضرت سے ہو انکار ۔ رہے ہر دم خدا کی اُسپہ پھٹکار
جسے کچھ بغض ہووے اولیا سے ۔ ہمیشہ ابر لعنت اُسپہ برسے
اب اتنا اور بھی سن لیجیے حضرت ۔ جو حق پر نا چلے اُسپر بھی لعنت
ہمارا کام سمجھانا ہے یارو ۔ اب آگے چاہو تم مانو نہ مانو
[illegible] ۔ [illegible] اعلم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خدا فرما چکا قرآن کے اندر
تمھین طاقت سوا میرے کسی مین
جو خود محتاج ہو وے دوسرے کا
خدا سے اور بزرگونسے بھی گھٹنا
خبر قرآن مین ہے یہہ محقق
معاذ اللہ جسی اُسنے نہ بخشنا
اگر قرآن کو سچ جانتے ہو
تمھین یہہ طور بد کسنے سکھایا
ہے شیطان دشمنِ اولادِ آدم
کسی کو بت پرستی ہے سکھاتا
غرض اُسنے دونو نکورو کا
مسلمانون ذرا سوچو تو دلمین
بہت غفلت مین سوئے اب تو جاگو
وہ مالک ہے سب آگے اُسکے لاچار
وہ کیا ہے جو نہین ہوتا خدا سے
بیانِ شرک سُن لکھتے ہین مردک
ارے لوگو زبان اپنی کو روکو
خدا لعنت کرے اوس روسیہ پر
جسی ہو بغض آلِ مصطفےٰ کا
جسی اصحاب حضرت سے ہو انکا
جسی کچھ بغض ہو وے اولیا سے
اب اتنا اور بھی سن لو کھی حضرت
ہمارا کام سمجھانا ہے یارو

میرے محتاج ہین سب پیر و پیمبر
کہ کام آوے تمھاری بیکسی مین
بھلا اُس سے مدد کا مانگنا کیا
یہی ہے شرک یارو اس سے بچنا
نہ بخشیگا خدا مشرک کو مطلق
مقرر وہ جہنم مین پڑے گا
تو پھر تم منتین کیون مانتے ہو
محمد نے کہان ہے یہہ بتایا
سکھاتا ہے وہی راہ جہنم
کسی کو ہے وہ قبرون پر جھکاتا
بھلا کر راہ حق خندق مین جھوکا
پھنسے ہو کسطرح تم آب و گل مین
خدا کے ہوتے بندون سے نہ مانگو
نہین ہے کوئی اُسکے گھر کا مختار
جسی تم مانگتے ہو اولیا سے
کہ منکر ہین بزرگون سے بلاشک
بزرگونسے نہین انکا رہا سکو
کہ جسکے دلمین ہو بغض پیمبر
خدا اُسکو کرے دوزخ کا کندا
رہے مردہ خدا کی اُسپہ پھٹکار
ہمیشہ ابر لعنت اُسپہ برسے
جو حق پر نا چلے اُسپر بھی لعنت
اب آگے چاہو تم مانو نہ مانو
[illegible] واللہ اعلم